VOL:12



مدرسۃ القائم

# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

**Distance Learning Religious Education**

## رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

- آخری زمانہ میں چار بڑے فتنے ہوں گے،، جن میں سب سے بڑا فتنہ راگ و رنگ اور گانا بجانا ہوگا۔
- جب تمہیں کوئی خوشی نصیب ہو تو ساز و باجے کے ذریعہ اسے خدا کی ناراضگی کا سبب نہ بنے دو۔
- جو شخص گانا سنتا ہے، اُس کے کانوں میں پگھلا ہوا سیسہ ڈالا جائے گا۔

گانا ایک ایسا گناہ ہے جس پر اللہ نے جہنم کا عذاب رکھا ہے۔۔ امام محمد باقر علیہ السلام

## امام جعفرِ صادق علیہ السلام نے فرمایا

جس گھر میں گانا بجانا ہوتا ہے، وہ مصائب سے محفوظ نہیں رہتا،، اس گھر میں دعا قبول نہیں ہوتی اور اس گھر میں ملائکہ داخل نہیں ہوتے۔۔



بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

**رسولِ خدا** صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا

**جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب**
**میں صرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہوگئی**

خدا کی بارگاہ میں علمِ دین کو بقدرِ ضرورت حاصل نہ کرنے کا کوئی عذر قابلِ قبول نہیں ہے۔ آج کل کی مصروفیت اور تیز رفتار زندگی کا بہانہ بنا کر کوئی علم سے پہلو تہی نہیں کرسکتا۔ اپنی تمام تر مصروفیات کے باوجود اگر نوجوان و بچے روزانہ اوسطاً 10 سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں۔

مثلاً:

☆ فقہی مسائل ☆ عقائد ☆ عملی اخلاقیات
☆ معلوماتِ عامّہ ☆ قرآن مجید ☆ تاریخِ اسلام
☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح ☆ احادیثِ معصومینؑ
☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت
☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات
☆ بہت سے اعمال کے فضائل
☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات
☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات
☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے اصحاب کے متعلق معلومات
☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات
☆ CreativeWriting

تاکہ تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور نوجوانوں/بچوں کی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔

اس کتابچہ میں جن سوالات کے جوابات نہیں لکھے گئے ہیں نوجوان/بچے، انہیں بھی اپنے بزرگوں کی مدد سے حل کر سکتے ہیں۔اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اور بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں مددومعاوّن ہوں گے کہ جو علم ومعرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ : مدرسۃ القائم علیہ السلام

# تصویری مسائل

جوابات صفحہ نمبر 26 پر ملاحظہ کیجئے۔



بتائیے اس تصویر میں کس اسلامی
حکم کی طرف توجہ دلائی گئی ہے؟



نامحرم کے سامنے مہندی لگے ہاتھوں
کے ساتھ آنا کیسا ہے؟



کیا عورت ایسی نمازِ جماعت کی امامت
کرسکتی ہے جس میں مرد بھی شامل ہوں؟



بتائیے کسی نامحرم کے ٹوٹے ہوئے
ناخن کو دیکھنا کیسا ہے؟



بتائیے جھینگا کھانا کیسا ہے؟



نامحرم کے سامنے میک اَپ
کرکے آنا کیسا ہے؟





بتائیے آیت اللہ خامنہ ای کس کی
قبر مبارک کو صاف کررہے ہیں؟



بڑھاپے میں علم حاصل کرنے کی
اہمیت پر کوئی حدیث بیان کریں؟




اِس حدیث رسولؐ کا اردو ترجمہ کیجئے؟





بتائیے تسلیمہ نسرین اور سلمان رشدی کن وجوہات کی بناء
پر اسلام سے خارج ہوکر واجب القتل قرار دیئے گئے؟

## ☆ اہم مقامات پہچانئے۔

جوابات صفحہ نمبر 12 پر ملاحظہ کیجئے۔















## ☆ مندرجہ ذیل شخصیت کو پہچانئے۔



۱۔ آپ ۱۹۳۴ء میں ایران کے شہر یزد میں پیدا ہوئے۔

۲۔ ابتدائی تعلیم یزد میں حاصل کی۔

۳۔ انقلابِ ایران میں آپ نے نمایاں کردار ادا کیا۔

۴۔ آپ کے اساتذہ میں آیت اللہ محمد حسین طباطبائیؒ اور امام خمینیؒ نمایاں ہیں۔

۵۔ آج کل آپ حوزۂ علمیہ قم کے مدرسّین میں نمایاں مقام رکھتے ہیں۔اور آپ نے کئی علمی ادارے بھی قائم کیئے ہیں۔

جواب صفحہ نمبر 07 پر ملاحظہ کیجئے۔

---



خداوندا
مجھے نیکوکاروں پر مسلط نہ فرما۔۔

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

کیا تم جانتے ہو کہ شیر دھاڑتے وقت کیا کہتا ہے۔؟

وہ کہتا ہے خداوندا۔!

**مجھے نیکوکاروں پر مسلط نہ فرمانا۔۔**

## اس گناہ کو پہچانئے

۱۔ اس گناہ کو انجام دینے پر سب سے زیادہ جلد عذابِ خدا آجاتا ہے۔

۲۔ اس گناہ کے انجام دینے والے پر قیامت میں خدا بالکل نظرِ رحمت نہ ڈالے گا۔

۳۔ یہ گناہ شہروں کو تباہ کر دیتا ہے۔

۴۔ اس سے روزی تباہ ہو جاتی ہے۔

۵۔ اس گناہ کو انجام دینے والے کی نسل ختم ہو جاتی ہے۔

۶۔ اس گناہ کو انجام دینے والا گویا ہتھیار لے کر خدا سے مقابلے کے لئے نکلتا ہے۔

جواب : صفحہ نمبر **08** پر ملاحظہ فرمائیں۔

بتایئے وہ کونسا عمل ہے جس کے مندرجہ ذیل دنیاوی فائدے حاصل ہوتے ہیں۔

۱۔ گناہوں سے پرہیز کرتا ہے۔

۲۔ عبادت کی طرف راغب ہوتا ہے۔

۳۔ نمازِ شب کی توفیق ملتی ہے۔

۴۔ موت سے پہلے توبہ نصیب ہوتی ہے۔

۵۔ نیکی کا حکم دیتا ہے اور بُرائی سے لوگوں کو روکتا ہے۔

۶۔ آخرت سے محبت کرنے لگتا ہے۔

۷۔ سخی ہو جاتا ہے۔

جواب : صفحہ نمبر **08** پر ملاحظہ فرمائیں۔



## تاریخ

سوال : بتایئے یہ جملے کن کے ہیں؟

۱۔ وہ ۲ سال جو میں ے امام جعفر صادقؑ کی خدمت میں گذارے یعنی علم حاصل کیا، نہ ہوتے تو نعمان ہلاک ہو جاتا۔

۲۔ اگر علیؑ نہ ہوتے تو میں ہلاک ہو جاتا۔

۳۔ اے علیؑ اگر تم نہ ہوتے تو میں رُسوا ہو جاتا۔

۳۔ اگر علیؑ نہ ہوتے تو میں گمراہ ہو جاتا۔

۴۔ میں ہر اُس مشکل سے خدا کی پناہ چاہتا ہوں جس کو حل کرنے کے لیے علیؑ نہ ہوں۔

۵۔ اے ابوالحسنؑ! خدا ایسی جگہ زندہ نہ رکھے جہاں آپؑ نہ ہوں۔

جواب صفحہ نمبر **09** پر ملاحظہ کیجئے۔

سوال : فتح مکّہ والے دن حضرت بلالؓ نے اذان کہاں دی تھی؟

جواب : خانۂ کعبہ کی چھت پر۔

سوال : حجۃ الوداع کے موقع پر رسولؐ کی کتنی ازواج آپؐ کے ساتھ تھیں؟

جواب : تمام ازواج۔ (جو اس وقت زندہ تھیں)

سوال : صلح حدیبیہ کے موقع پر رسولِ خداؐ کی کونسی زوجہ آپؐ کے ساتھ تھیں؟

جواب : حضرت اُمّ سلمیٰؑ ۔

سوال : وہ کونسی خاتون تھیں جنھوں نے رسولؐ خدا اور حضرت حمزہؓ دونوں کو دودھ پلایا؟

جواب : حضرت ثوبیہؑ۔

سوال : شراب کس سن میں حرام ہوئی؟

جواب : ۳ہجری میں۔

سوال : بتایئے فاران کس شہر کا پرانا نام تھا؟

جواب : مکّہ کا۔

سوال : غلافِ کعبہ پہلی مرتبہ پاکستان میں کس سن میں بنا؟

جواب : ۱۹۶۳ءمیں۔

سوال : دو ذبیحوں کا بیٹا (حضرت اسماعیلؑ اور حضرت ہاشمؑ) کس عظیم شخصیت کو کہا جاتا ہے؟

جواب : جنابِ رسولِ خداؐ کو۔

## خاندانِ اہل بیتؑ

سوال : پیغمبرِ اسلامؐ کے قول کے مطابق خدا نے ۴ عورتوں کو منتخب کیا ہے، اُن کے نام کیا ہیں؟

جواب : حضرت مریمؑ ، حضرت آسیہؑ ، حضرت خدیجہؑ ، حضرت فاطمہ زہراؑ۔

سوال : امام جعفر صادقؑ نے ”حضرت فاطمہؑ کو زہرا کیوں کہا جاتا ہے“ اس بارے میں کیا وجہ بیان کی؟

جواب : چونکہ جس وقت وہ محرابِ عبادت میں کھڑی ہوتی تھیں تو اہلِ آسمان کے لئے اُن کا نور اس طرح روشنی دیتا تھا جس طرح زمین والوں کے لئے ستارے چمکتے ہیں۔

جواب: شخصیت پہچانئے

✦ آیت اللہ شیخ محمد تقی مصباح یزدی۔



سوال : جب ایک دفعہ رسولِ خداؐ نے سلمانِ فارسیؓ کو کسی کام سے خانۂ سیدہ زہراؑ بھیجا تو انھوں نے وہاں کیا عجب منظر دیکھا؟

جواب : سلمان فارسیؓ فرماتے ہیں کہ میں نے آواز سنی کہ حضرت فاطمہ زہراؑ قرآن کی تلاوت کر رہی ہیں اور چکّی خود بخود چل رہی ہے۔

سوال : وہ کونسے امام معصومؑ تھے جن کی شہادت کے بعد ان کے ہاتھوں اور پیروں سے ہتھکڑیاں اور بیڑیاں کاٹی گئیں تھیں؟

جواب : امام موسیٰ کاظمؑ۔

سوال : امام موسیٰ کاظمؑ نے کتنے سال قید میں گزارے؟

جواب : ۱۴سال۔

سوال : ہارون رشید نے کس ملعون کے ذریعے امام موسیٰ کاظمؑ کو زہر دلوایا؟

جواب : سندی بن شاہک۔

سوال : بتایئے وہ کونسی عظیم خاتون ہیں جن کے متعلق امام محمد باقرؑ نے فرمایا کہ آپ دنیا میں حمیدہ اور آخرت میں محمودہ ہیں؟

جواب : امام موسیٰ کاظمؑ کی والدۂ گرامی جناب حمیدہ خاتونؑ کے لئے۔

جوابات: گناہ ،عمل کا ثواب

✦ گناہ : جھوٹی قسم کھانا۔

✦ عمل کا ثواب : محبتِ اہلبیتؑ

سوال : امام موسیٰ کاظمؑ کے القاب میں کاظم کے بعد دوسرا کونسا لقب زیادہ مشہور ہے؟

جواب : بابُ الحوائج۔

سوال : امام موسیٰ کاظمؑ کا روضہ کہاں ہے؟

جواب : کاظمین (عراق) میں۔

## قرآن

سوال : کس سورۂ کو قرآن کی ماں کہا جاتا ہے؟

جواب : سورۂ الحمد کو۔

سوال : وہ کونسے ۴ سورہ ہیں جو چاروں ایک ساتھ اور ایک ہی جگہ نازل ہوئے؟

جواب : سورۂ کوثر، سورۂ نصر، سورۂ لھب اور سورۂ اخلاص۔

سوال : قرآن کے آخری پارے میں کتنے سورہ ہیں؟

جواب : ۳۷۔

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جو اہل بیتؑ کی شان میں نازل ہوا؟

جواب : سورۂ دھر۔

سوال : امام حسینؑ کا سر مبارک نوکِ نیزہ پر سورۂ کہف کی کس آیت کی تلاوت کر رہا تھا؟

جواب : ۹ ویں آیت کی۔

**جوابات: شخصیات سے منسوب جملے**

- جملہ نمبر۱: امام ابوحنیفہ
- جملہ نمبر۲ تا ۵ : حضرت عمر ابن خطاب



سوال : آیۂ ولایت سورۂ مائدہ کی کونسی آیت ہے؟

جواب : ۵۵ ویں۔

سوال : آیۂ مباھلہ کس سورہ میں آئی ہے؟

جواب : سورۂ آلِ عمران آیت ۶۱۔

سوال : قرآن میں سب سے زیادہ کس نبی کا نام آیا ہے؟

جواب : حضرت موسیٰؑ ۔

سوال : وہ کونسے صحابیٔ رسولؐ تھے جنھوں نے سب سے پہلے مکّہ میں باآوازِ بلند قرآن کی تلاوت کی؟

جواب : حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ۔

سوال : امام زمانہؑ ظہور کے بعد سب سے پہلے جس آیت کی تلاوت کریں گے وہ کونسی ہوگی؟

جواب : سورۂ ہود کی آیت ۸۶۔

## سابقہ انبیاءؑ

سوال : حضرت یوسفؑ کو انھی کے بھائیوں نے کنوئیں میں ڈالا تو اُس وقت آپ کی عمر کتنی تھی؟

جواب : ۱۳ سال۔

سوال : حضرت یعقوبؑ کے کتنے بیٹے اور بیٹیاں تھیں؟

جواب : ۱۲ بیٹے اور ایک بیٹی دینہ۔

سوال : اللہ نے کس شہر کے لوگوں کی ہدایت کے لئے حضرت یونسؑ کو مبعوث کیا؟

جواب : نینوا۔

سوال : دنیا کا سب سے پہلا حج کس شخصیت نے کیا؟

جواب : حضرت آدمؑ نے۔

سوال : قوم عاد کا مرکز کس علاقے کو کہا جاتا ہے؟

جواب : حضرموت کا علاقہ۔

## عقائد

سوال : کیا شیعوں کا مسلّمہ عقیدہ ہے کہ نبی و امام اختیار رکھنے کے باوجود گناہ نہیں کر سکتے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : شیخ صدوقؒ کی عقائد پر سب سے مشہور کتاب کونسی ہے؟

جواب : الاعتقادیہ۔

سوال : اگر کوئی قیامت کا مکمل طور پر انکار کردے تو کیا وہ کافر ہو جاتا ہے؟

جواب : جی ہاں اگر اس انکار سے رسالت کا انکار بھی لازم آتا ہو۔

سوال : کیا یہ عقیدہ شیعوں کا مسلّم عقیدہ ہے کہ قرآن میں کسی طرح کی کوئی کمی بیشی نہیں ہوئی؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : تقیّہ کرنا شیعہ عقائد کا لازمی حصّہ ہے؟

جواب : جی ہاں۔



سوال : قرآن کی جو موجودہ ترتیب ہے، ہمارے عقیدے میں اُسے کس نے قائم کیا تھا؟

جواب : موجودہ قرآن کی ترتیب وہی ہے جسے رسولؐ خود قائم کر کے گئے تھے۔

سوال : اماموں کی شان میں مبالغہ آرائی کرنا (یعنی مثلاً انہیں خدا کے مرتبہ تک لے جانا) یا ان کی تقصیر (ان کے مقام و مرتبے کو کم کرنا) کس طرح کے نظریئے ہیں؟

جواب : دونوں نظریات غلط اور گمراہ کن ہیں۔

سوال : کیا یہ شیعوں کا عقیدہ ہے کہ رسولِ خداؐ کے آبا وٴاجداد حضرت آدمؑ سے لے کر حضرت عبداللہ اور حضرت ابو طالبؑ تک اور اُن کی والدہ حضرت آمنہؑ تک تمام کے تمام مسلمان تھے، ان میں کوئی بھی کافر نہ تھا؟

جواب : جی ہاں یہ شیعوں کا عقیدہ ہے۔

سوال : کیا یہ عقیدہ صحیح ہے کہ تمام انبیاءؑ و آئمہؑ تمام ملائکہ سے افضل ہیں؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا یہ عقیدہ برحق ہے کہ بارہ اماموں کی امامت کا اعتقاد رکھے بغیر کوئی شخص جنّت میں داخل نہ ہوگا؟

جواب : جی ہاں۔

**جوابات: اہم مقامات پہچانئے**

۱۔ کوفہ میں مولا علیؑ کا گھر۔

۲۔ بئر غرس (مدینہ کا وہ کنواں جس کے پانی سے رسولِ خداؐ کو وفات کے بعد غسل دیا گیا)

۳۔ حضرت نوحؑ کی قبرِ مبارک۔

۴۔ زندانِ ہارون۔ (بنوامیّہ کے ظالم بادشاہ ہارون رشید کا قید خانہ)

# متفرقات

سوال : اسمائے حسنیٰ سب سے زیادہ کس سورہ میں آئے ہیں؟

جواب : سورۂ حشر میں۔

سوال : اسلامی دنیا کا وہ کونسا مشہور ترین جملہ ہے کہ جس میں کوئی نقطہ نہیں ہے؟

جواب : لا الہ الّا اللّٰہ محمّد الرّسول اللّٰہ۔

سوال : کس یورپی زبان میں سب سے پہلے قرآن کا ترجمہ ہوا؟

جواب : لاطینی (Latin)۔

سوال : قرآن کا وہ کونسا سورہ ہے جو موت کی سختی کو دور کرنے کے لئے پڑھا جاتا ہے؟

جواب : سورۂ یٰسین۔

سوال : کس سورہ کے نزول کے بعد رسولؐ نے باقاعدہ تبلیغ کا آغاز فرمایا؟

جواب : سورۂ مدثر۔

سوال : کیا کلمۂ طیّبہ پورے قرآن میں کہیں ایک ساتھ آیا ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : تہلیل کسے کہتے ہیں؟

جواب : لا الہ الّا اللّٰہ پڑھنے کو۔

سوال : اُمّ ایمن کون تھیں؟

جواب : رسولؐ خدا کے والد کی کنیز تھیں۔



سوال : اُمّ ایمن کا اصل نام کیا تھا؟

جواب : برکہ۔

سوال : اُمّ الکتاب کسے کہا جاتا ہے؟

جواب : قرآن مجید کو۔

سوال : لفظ ابلیس کے لغوی معنیٰ کیا ہیں؟

جواب : رحمتِ الٰہی سے مایوس، ناامید۔

سوال : ارتداد کسے کہتے ہیں؟

جواب : دین اسلام سے پھر جانا۔

سوال : اسلام میں مُرتد کی کیا سزا ہے؟

جواب : قتل۔

سوال : پاکستان کی سب سے بڑی مسجد کونسی ہے؟

جواب : شاہ فیصل مسجد (اسلام آباد)۔

سوال : رسولِؐ خدا کے چچا حضرت عباسؓ آپؐ سے کتنے سال بڑے تھے؟

جواب : ۳ سال۔

سوال : وہ کونسے صحابیٔ رسولؐ تھے جنھیں حمامۃ المسجد (مسجد کا کبوتر) کہا جاتا تھا؟

جواب : حضرت عبداللہ ابن زبیرؓ۔

سوال : رسولِؐ خدا انتقال سے پہلے کتنے عرصہ بیمار رہے؟

جواب : ۱۳ دن۔

سوال : وہ کونسے عالم دین تھے جو دعائے امام زمانہؑ کے نتیجے میں پیدا ہوئے؟

جواب : شیخ صدوقؒ ۔

سوال : وہ کونسی دعا ہے جسے ماہِ رمضان کی ہر رات پڑھنے کے لئے امام زمانہؑ نے تعلیم کی ہے؟

جواب : دعائے افتتاح۔

سوال : امام جعفر صادقؑ نے غیبتِ امام زمانہؑ میں کونسی دعا پڑھنے کی تاکید فرمائی ہے؟

جواب : دعائے غریق۔

سوال : دعائے غریق کیا ہے؟

جواب : یَااَللّٰہُ یَارَحۡمٰنُ یَارَحِیۡمُ یَا مُقَلِّبَ الۡقُلُوۡب

ثَبِّتۡ قَلۡبِیۡ عَلٰی دِیۡنِکَ .

سوال : وہ کون سی دعا ہے جو کوئی شخص ۴۰ روز تک مسلسل پڑھے تو اگر مر بھی گیا ہو تو وہ امامؑ کی نصرت کے لئے اٹھایا جائے گا؟

جواب : دعائے عہد۔

سوال : کیا سورۂ دھر کا ایک دوسرا نام سورۂ انسان بھی ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : حضرت جعفر طیارؓ نے نجاشی کے دربار میں قرآن کے کس سورہ کی آیات تلاوت کیں؟

جواب : سورۂ مریمؑ ۔



سوال : امام حسن عسکریؑ کو کس ظالم بادشاہ نے زہر دے کر شہید کروایا؟

جواب : المعتمد نے۔

سوال : وضو کے متعلق آیات قرآن کے کس سورہ میں ہیں؟

جواب : سورۂ مائدہ۔

سوال : فِطرُس کس شخص کا نام ہے؟

جواب : ایک فرشتے کا۔

سوال : امامِ ضامن کس امام کو کہا جاتا ہے؟

جواب : امام علی رضاؑ کو۔

سوال : بی بی معصومہ قمؑ کے والد گرامی کا کیا نام تھا؟

جواب : امام موسیٰ کاظمؑ۔

سوال : لڑکیاں عمر کے اعتبار سے قمری تاریخ کے لحاظ سے انگریزی تاریخ سے کتنے دن پہلے شرعاً بالغ ہو جاتی ہیں؟

جواب : 97.5 روز پہلے۔

سوال : کیا بیوی کو ملازمت کرنے کے لئے گھر سے باہر جانے پر شوہر کی اجازت لینا ضروری ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : عورتوں کے لئے حجاب میں سب سے بہتر کیا چیز ہے؟

جواب : چادر۔

سوال : کیا عورتوں کے بے حجاب فوٹو کے negatives کو کسی دکان سے develop کروایا جا سکتا ہے؟

جواب : اگر فوٹو بنانے والا ان عورتوں کو نہ پہچانتا ہو تو بنا سکتا ہے۔

سوال : اگر کوئی عورت اپنے بالوں پر مصنوعی بالوں کی وِگ لگائے تو کیا پھر بھی نامحرموں سے چھپانا ضروری ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : عورتوں کا باریک بھنویں بنوانا کیسا ہے؟

جواب : اگر زینت میں شمار نہ ہوتا ہو تو جائز ہے اور اگر باریک بھنویں زینت میں شمار ہوتی ہوں تو انھیں نامحرموں سے چھپانا چاہیئے۔

سوال : کیا کوئی عورت اپنے بے پردہ فوٹو کسی نامحرم مرد کو دکھا سکتی ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : کسی مرد کا با حجاب خواتین میں پڑھانا یا تقریر کرنا کیسا ہے؟

جواب : اگر کسی فتنہ کا خوف نہ ہو تو جائز ہے۔

سوال : عورتوں کے لئے بیوٹی پارلر میں کام کرنا کیسا ہے؟

جواب : اگر کسی گناہ میں مبتلا نہ ہوں تو جائز ہے۔

سوال : کیا عورتیں اپنے چہرے یا ہونٹوں کے اوپر جو بال اُگ آتے ہیں انہیں صاف کروا سکتی ہیں؟

جواب : جی ہاں۔



سوال : چہرہ یا بدن کی خوبصورتی کے لئے پلاسٹک سرجری کروانا کیسا عمل ہے؟

جواب : اگر نامحرم کے چھونے اور حرام نگاہ کا سبب نہ ہو تو جائز ہے۔

سوال : اگر کوئی بڑا نقصان نہ پہنچے تو کیا اپنا گردہ کسی کو عطیہ کیا جا سکتا ہے؟

جواب : اگر دوسرے کی زندگی اس پر موقوف ہو تو کیا جا سکتا ہے۔

سوال : کیا کسی مرنے والے کے رشتہ دار اُس کے کسی عضو کو نکال کر عطیہ کرنے کی اجازت دے سکتے ہیں؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : کیا زندہ جسم سے کاٹ کر الگ کئے جانے والے اعضاء پاک ہوتے ہیں؟

جواب : جی نہیں وہ نجس ہو جاتے ہیں۔

سوال : کیا کھڑے ہو کر پیشاب کرنا حرام ہے؟

جواب : جی نہیں حرام نہیں ہے البتہ مکروہ ہے۔

## وضو، غسل و تیمّم

سوال : تیمّم کس نبی کی اُمّت کے لئے سب سے پہلے جائز ہوا؟

جواب : رسولِ خدا کی اُمّت کے لئے۔

سوال : تیمّم کا حکم کس سن میں نازل ہوا؟

جواب : ۶ ہجری میں۔

سوال : تیمّم کے لغوی معنیٰ کیا ہیں؟

جواب : ارادہ کرنا۔

سوال : کیا وضو اور غسل دونوں کے لئے تیمّم ہوا کرتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا وضو میں پاؤں کے مسح میں اگر ۲،۳ انگلیاں مسح میں چھوٹ جائیں تو کیا مسح صحیح ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : آقائے سیستانی اور امام خمینیؒ کے فتویٰ میں بائیں ہاتھ سے سر کا مسح کرنے کا کیا حکم ہے؟

جواب : جائز ہے۔(البتہ بہتر ہے کہ دائیں ہاتھ ہی سے کیا جائے)

سوال : کیا سر کے بالوں پر مہندی کا رنگ لگا ہو تو غسل ہوسکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر کوئی شخص مسئلہ نہ جاننے کی وجہ سے یہ سمجھ کر کہ چہرہ ۳ دفعہ ہی دھویا جاتا ہے، ۳ دفعہ چہرہ دھوتا رہا ہو تو اسکے پچھلے وضو و نمازوں کا آقائے سیستانی کے فتویٰ میں کیا حکم ہے؟

جواب : اس مسئلے میں اسکی پچھلی نمازیں صحیح ہیں، آئندہ خیال رکھنا ہے۔

سوال : چہرہ اور ہاتھ دھونے کے بعد سر کے مسح سے پہلے مردوں کا داڑھی پر ہاتھ پھیرنا کیسا ہے؟

جواب : جائز نہیں۔



سوال : کیا وضو کرنے کے بعد دونوں گیلے ہاتھوں کو آپس میں ملایا جاسکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

## روزہ

سوال : روزے کی حالت میں کونسی واجب نمازیں ادا کی جاتی ہیں؟

جواب : فجر، ظہر، عصر۔

سوال : عربی میں لفظ صوم کے کیا معنی ہیں؟

جواب : رُک جانا یا ترک کرنا۔

سوال : اعتکاف کے لفظی معنیٰ کیا ہیں؟

جواب : کسی جگہ ٹھہرنے یا پابند ہونے کو اعتکاف کہتے ہیں۔

سوال : رسولؐ اللہ نے آخری بار کتنے دن اعتکاف کیا تھا؟

جواب : ۲۰ دن۔

سوال : کس رُکنِ اسلام کو گناہوں سے بچنے کی ڈھال کہا جاتا ہے؟

جواب : روزہ کو۔

سوال : کھانے پکنے کے دوران اُٹھنے والی بھاپ اگر ناک میں چلی جائے تو کیا روزہ باطل ہوجاتا ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : وہ عورتیں جو پردہ نہ کرتی ہوں مگر روزہ رکھتی ہوں تو کیا ان کا روزہ صحیح ہوگا؟

جواب : صحیح ہوگا مگر بے پردگی کا گناہ ملے گا۔

سوال : کسی حرام چیز سے وقت آنے پر افطار کرنے سے کیا روزہ باطل ہوجاتا ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : روزہ کی حالت میں آنکھ میں دوا ڈالنا کیسا ہے؟

جواب : جائز ہے۔

## اصحابِ معصومینؑ

سوال : اُمِّ ایمن کا نکاح رسولؐ نے کس سے پڑھایا؟

جواب : زید بن حارثہؓ سے۔

سوال : عورتوں میں حضرت خدیجہؑ کے بعد سب سے پہلے کون اسلام لایا؟

جواب : حضرت میمونہؓ۔

سوال : صحابیات میں سب سے پہلے کس نے ہجرت کی؟

جواب : حضرت اُمِّ سلمیٰؑ نے۔

سوال : میزبانِ رسولؐ کس صحابی کو کہا جاتا ہے؟

جواب : حضرت ابوایوب انصاریؓ۔

سوال : حضرت ابوایوب انصاریؓ کی قبر کہاں ہے؟

جواب : قسطنطنیہ (ترکی) میں۔

سوال : حضرت علیؑ نے حضرت ابوایوب انصاریؓ کو کس جگہ کا گورنر مقرّر کیا؟

جواب : مدینہ کا۔



سوال : فتح مکّہ، کے بعد کس صحابی کو رسولؐ خدا نے مکّہ میں تعلیم دینے کے لئے مقرّر کیا؟

جواب : معاذ ابن جبلؓ۔

سوال : ''عورتیں معاذ جیسا شخص پیدا کرنے سے قاصر ہیں'' یہ جملہ کس عظیم ہستی کا ہے؟

جواب : مولا علیؑ۔

سوال : حضرت معاذؓ کا انتقال کس بیماری میں ہوا؟

جواب : طاعون۔

## معلوماتِ عامّہ

سوال : پاکستان کس اسلامی تاریخ کو وجود میں آیا؟

جواب : ۲۷ رمضان المبارک ۱۳۶۶ھ۔

سوال : سب سے پہلا نشانِ حیدر کس فوجی کو دیا گیا؟

جواب : کیپٹن سرور شہید۔

سوال : رسولؐ خدا کی رضاعی والدہ حضرت حلیمہ سعدیہؓ کے شوہر کا کیا نام تھا؟

جواب : حارث بن عبدالعزیز۔

سوال : رسولؐ اللہ نے جو مُہر خطوط پر لگوانے کے لئے بنوائی تھی اُس پر کیا لکھا ہوا تھا؟

جواب : محمدؐ رسول اللہ۔

سوال : غزوۂ بدر میں کافر قیدیوں کو جو فدیہ نہیں دے سکتے تھے، اُن کی رہائی کے لئے کیا شرط تھی؟

جواب : کہ وہ دس دس مسلمانوں کو لکھنا پڑھنا سکھائیں گے۔

سوال : پہلی وحی اور دوسری وحی کے درمیان کتنا عرصہ کا وقفہ تھا؟

جواب : ڈھائی سال کا۔

سوال : سورۃ الاساس کس سورہ کا دوسرا نام ہے؟

جواب : سورۂ اخلاص کا۔

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جس میں انسانوں کے ساتھ ساتھ جنوں کو بھی خطاب کیا گیا ہے؟

جواب : سورۂ رحمٰن۔

سوال : کونسے ۲ صحابیٔ رسولؐ خدا سے شکل میں بہت ملتے جلتے تھے؟

جواب : (۱) حضرت مصعب ابن عمیرؓ، (۲) حضرت جعفر طیارؓ۔

سوال : حجۃ الوداع میں وہ کونسے صحابی تھے جو بلند آواز سے خطبہ دوسرے اصحاب تک پہنچا رہے تھے؟

جواب : حضرت ربیعؓ۔

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جس کے لغوی معنی سونے کے ہیں؟

جواب : سورۂ زخرف۔

سوال : جنت البقیع میں سب سے پہلے کونسے مسلمان صحابی دفن کئے گئے؟

جواب : حضرت عثمان ابن مضعون۔



سوال : سورۂ قدر کی کس آیت میں آیا ہے کہ یہ ہزار مہینوں سے افضل رات ہے؟

جواب : تیسری آیت میں۔

## نماز

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ سفر میں قضا روزہ تو نہیں رکھ سکتے لیکن قضا نمازیں پڑھ سکتے ہیں؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : امام زمانہؑ جب اس دنیا سے گذر جائیں گے تو ان کی نمازِ جنازہ کون پڑھائے گا؟

جواب : امام حسینؑ۔

سوال : نمازِ جمعہ کے صحیح ہونے کے لئے کم از کم کتنے افراد کی تعداد ضروری ہے؟

جواب : پانچ۔

سوال : نمازِ جعفر طیّارؓ اہل سنّت فرقے میں کس نام سے رائج ہے؟

جواب : صلوٰۃ التسبیح۔

سوال : مردوں کے لئے نمازِ طواف میں بلند آواز سے قرأت کرنا کیا واجب ہے؟

جواب : جی نہیں اختیار ہے۔ چاہے بلند آواز سے پڑھے چاہے آہستہ۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ مستحب طواف کی نماز پوری مسجد الحرام میں کہیں بھی پڑھی جاسکتی ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ آنکھیں بند کرکے نماز پڑھنا مکروہ ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کس شخص کو روایت میں یہ کہا گیا ہے کہ وہ خدا کی توہین کرنے والا ہے؟

جواب : جو لوگوں کے سامنے اچھی طرح نماز پڑھے اور اکیلے میں محض ٹھونگیں مارے۔

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جسے نماز میں ایک سانس میں پڑھنا مکروہ قرار دیا گیا ہے؟

جواب : سورۂ اخلاص۔

## خمس وزکوٰۃ

سوال : اگر کسی عورت کے پاس اس کی حیثیت سے بہت بڑھ کر زیورات ہوں تو کیا ان کا خمس دینا ہوگا؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اسکی حیثیت کا تعیّن کون کرے گا؟

جواب : عُرف (وہ معاشرہ جہاں وہ عورت رہتی ہے)۔

سوال : اگر کوئی یہ نیت کرلے کہ اس رقم پر سال پورا ہوگیا ہے، اس کا خمس میں کل نکال دوں گا تو کیا آج اس رقم سے خریداری کرسکتا ہے؟

جواب : جی نہیں البتہ اگر مجتہد یا اسکے وکیل سے اجازت لے لے تو صحیح ہے۔

سوال : کیا سہمِ سادات کی رقم سے غریب سادات کو ضرورت کی چیزیں خرید کر دی جاسکتی ہیں؟

جواب : جی نہیں انہیں رقم ہی دی جائے گی۔



سوال : اگر مالِ حرام، حلال مال میں اس طرح مل جائے کہ الگ نہ ہوسکے تو کیا کیا جائے؟

جواب : اس کا خمس نکالا جائے۔

سوال : اگر کوئی حرام مال کی مقدار جانتا ہو اور وہ حلال مال میں مل جائے تو کیا پھر بھی اسکا خمس نکالے؟

جواب : جی نہیں پھر حرام مال کو الگ کرے اور اسے حاکم شرع تک پہنچائے۔

سوال : کیا عام گھریلو کپڑوں پر جو پہن لئے جاتے ہیں انکا خمس ادا کرنا ضروری ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : بہت سے مستحبات کی انجام دہی پر جو خرچ آتا ہے مثلاً زیارت کے سفر وغیرہ پر، کیا اس کا خمس بھی ادا کرنا ضروری ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : گھر کی زیب وزینت یا ڈیکوریشن پر جو پیسہ خرچ کیا جاتا ہے کیا اسکا خمس دینا چاہیے؟

جواب : اگر اسکی شان سے زیادہ خرچ نہ کیا ہو تو خمس نہیں ہے۔

سوال : جس گھر میں انسان رہتا ہو اگر وہ اسے بیچے تو کیا اس پر خمس دینا ہوگا؟

جواب : جی نہیں۔

### جوابات : تصویری مسائل

۱۔ نامحرم سے ہاتھ ملانا حرام ہے۔
۲۔ جائز نہیں ہے۔
۳۔ جی نہیں۔
۴۔ جائز ہے۔
۵۔ جائز ہے اور مکروہ تک نہیں ہے۔
۶۔ حرام ہے۔
۷۔ امام رضاؑ کی قبرِ مبارک کو۔
۸۔ سن رسیدہ انسان کو علم حاصل کرنے میں شرم نہیں کرنی چاہئیے، جیسے وہ روٹی کھانے میں شرم نہیں کرتا۔ (رسولؐ خدا)
۹۔ اے علیؑ! آپ کو سوائے میرے اور اللہ کے کسی نے نہیں پہچانا۔
۱۰ اور ۱۱۔ رسولِ خدا کی توہین کرنے کے جرم میں۔

## حج و عمرہ

سوال : کیا پاکستان ہی سے نذر کر کے عمرۂ مفردہ کا احرام پہن سکتے ہیں؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا عمرۂ مفردہ اپنے علاوہ کسی اور کے لئے بھی کیا جاسکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا ایسا ہوسکتا ہے کہ کئی لوگ پیسے جمع کر کے اپنی طرف سے کسی ایک شخص کو عمرہ پر بھیج دیں تا کہ سب کو عمرہ کا ثواب ملے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا مردوں کی طرف سے عورت کو یا عورتوں کی طرف سے مرد کو مستحب عمرہ یا مستحب حج پر بھیجا جاسکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر مرحوم کی طرف سے کسی کو حج پر بھیجا جائے تو اُسے کیا کہتے ہیں؟

جواب : نائب۔

سوال : جو نائب بنا کر حج یا عمرہ پر بھیجتا ہو اُسے کیا کہتے ہیں؟

جواب : منوب عنہ۔

سوال : نائب جس کی طرف سے حج کر رہا ہو کیا اسکا نام جاننا یا زبان پر لانا ضروری ہے؟



جواب : جی نہیں۔

سوال : روضہ رسولؐ میں داخل ہونے کے لئے کس دروازے سے داخل ہونا مستحب ہے؟

جواب : بابِ جبرئیلؑ سے۔

سوال : مسجد الحرام میں داخل ہونے کے لئے کس دروازے سے داخل ہونا مستحب ہے؟

جواب : باب السّلام سے۔

سوال : کیا احرام پہننے سے پہلے غسل کرنا یا اس کے بعد نمازِ احرام پڑھنا واجب ہے؟

جواب : جی نہیں یہ فقط مستحب ہے۔

## نجاست و مطہرات

سوال : جس دسترخوان پر شراب رکھی ہو وہاں سے کوئی حلال چیز کھانا کیسا ہے؟

جواب : حرام ہے۔

## اسلامی کتابیں

سوال : وہ کونسی کتاب ہے جسے شیخ صدوقؒ نے امام زمانہؑ کے حکم پر لکھا؟

جواب : كمال الدّين و اتمامُ النّعمة۔

سوال : یہ کتاب کس کے بارے میں لکھی گئی ہے؟

جواب : یہ امام زمانہؑ کے بارے میں ہے۔

سوال : امام حسن عسکریؑ کے وہ کونسے صحابی تھے جنہوں نے امام زمانہؑ کی پیدائش سے پہلے امام زمانہؑ پر ایک کتاب لکھی؟

جواب : فضل ابن شاذان۔

سوال : المراجعات کے نام سے کتاب کس مشہور ترین شیعہ عالمِ دین کی لکھی ہوئی ہے؟

جواب : آیت اللہ عبدالحسین شرف الدینؒ۔

سوال : مصائب امام حسینؑ پر معتبر کتاب ''اللھوف'' کس نے لکھی؟

جواب : رضی الدین ابن طاؤسؒ نے۔

## فارسی/اردو الفاظ

سوال : مندرجہ ذیل الفاظ کو فارسی میں کیا کہتے ہیں؟

۱۔ ڈاکٹر ________ پزشک
۲۔ نرس ________ پرستار
۳۔ ہسپتال ________ بیمارستان
۴۔ جھاڑو ________ جاروب
۵۔ بلب ________ قمقمہ
۶۔ رسی ________ ریسماں
۷۔ پیالی ________ فنجان



۸۔ ٹائی ________ کراوات
۹۔ چابی ________ کلید
۱۰۔ کھڑکی ________ پنجرہ

## اخلاقیات

سوال : رسولِؐ خدا نے مکمل خوش نصیبی کسے کہا ہے؟

جواب : انسان پوری زندگی اطاعتِ الٰہی میں گذار دے۔

سوال : رسولؐ خدا نے کس مومن پر سخت افسوس کا اظہار کیا ہے؟

جواب : جو اپنی اولاد کو تو رزق کی فراوانی میں چھوڑ آئے اور خود خدا کے پاس بُرائیاں لے کر پیش ہو۔

سوال : رسولؐ خدا کو ہنسنے والے لوگوں پر زیادہ تعجب کیوں ہوتا تھا؟

جواب : کیونکہ انھیں یہ معلوم نہیں ہوتا کہ خدا ان سے راضی ہے یا ناراض پھر بھی لاپرواہی سے ہنستے رہتے ہیں۔(اور آخرت سے غافل رہتے ہیں)

سوال : رسولؐ خدا دینداری کے ثبوت کے لئے کس چیز کو کافی سمجھتے تھے؟

جواب : اوقاتِ نماز کی پابندی کو۔

سوال : کسی پر جادو کرانا کیسا عمل ہے؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : رسولؐ خدا نے علم کو کس چیز کے ذریعے قید کرنے کو کہا ہے؟

جواب : کتابت کے ذریعے یعنی لکھ کر۔

سوال : آپس کی دشمنیاں ختم کرنے کا کیا نسخہ رسولؐ خدا نے تجویز کیا ہے؟

جواب : ایک دوسرے کو تحفہ دینا کہ اس سے سینے کی دشمنیاں ختم ہوجاتی ہیں۔

سوال : رسولؐ خدا نے نامحرم مرد و عورت کو تنہائی کی جگہ پر بیٹھنے سے کیوں منع فرمایا ہے؟

جواب : کیونکہ تیسرا وہاں پر شیطان ہوتا ہے۔

سوال : کسی دوسرے سے کچھ مانگنے سوائے دو مقامات کے بہت بُرا سمجھا گیا ہے ، وہ کونسے مقامات ہیں؟

جواب : (۱) شدید غربت ہو، (۲) رُسوا کرنے دینے والا قرض ہو۔

سوال : ہر نبی کی اُمّت کی آزمائش الگ تھی بتایئے رسولِ خدا کی اُمّت کی آزمائش کس کے ذریعہ کی گئی؟

جواب : مال و دولت کے ذریعے۔

سوال : مولا علیؑ نے ایمان کی کمزوری کی کیا نشانی بیان کی ہے؟

جواب : نماز کے لئے کسی شخص کی سُستی۔

سوال : روایت میں بہترین مال کسے کہا گیا ہے؟

جواب : جو اللہ کی راہ میں خرچ ہو جائے۔

سوال : روایت میں سفید بالوں کو کیا کہا گیا ہے؟

جواب : موت کے قاصد۔

سوال : زبان چھوٹا سا عضو ہے لیکن بڑے بڑے جرم اس سے سرزد ہوتے ہیں۔ یہ قول کس معصومؑ کا ہے؟

جواب : مولا علیؑ۔



سوال : سُستی اور کاہلی سے بچنے کے لئے مولا علیؑ نے کیا تاکید فرمائی ہے؟

جواب : مولا علیؑ فرماتے ہیں سستی اور کاہلی سے بچنا اگر اُمورِ دنیا میں کبھی سستی ہو بھی جائے تو خیر ہے لیکن آخرت کے کاموں میں کاہلی کو ہرگز نہ آنے دینا۔

سوال : رسولؐ خدا کون سے دو کاموں میں کسی اور کی شرکت گوارا نہیں کرتے تھے؟

جواب : (۱) وضو ، (۲) اپنے ہاتھ سے سائل کو صدقہ دینا۔

سوال : رسولؐ خدا نے کن تین اشخاص کو تاکید کی ہے کہ رات کو ان کے علاوہ کوئی اور نہ جاگے؟

جواب : نماز گذار ، مسافر ، طالب علم۔

سوال : تواضع اور انکساری کی کم از کم حد کیا ہے؟

جواب : ہر ملنے والے کو مسلمان کو سلام کیا جائے ، محفل میں جہاں جگہ مل جائے اُس پر راضی ہو جائے۔

سوال : اگر کوئی عالم یا طالب علم کسی علاقے سے صرف گذر جائے چاہے وہ نہ کچھ کھائے نہ پیئے تو اسکا کیا ثواب و فائدہ روایت میں بتایا گیا ہے؟

جواب : خدا اس آبادی کی قبور سے ۴۰ دن کے لئے عذاب کو اٹھا لیتا ہے۔

سوال : جو شخص علم میں ترقّی کرے لیکن تقویٰ میں ترقّی نہ کرے ایسے شخص کے لئے رسولؐ خدا نے کیا فرمایا ہے؟

جواب : ایسا شخص خدا سے دوری کا مستحق ہے۔

سوال : مولاعلیؑ نے دو بیٹیوں، ۲ پھوپھیوں یا ۲ خالاؤں کی کفالت کے بارے میں کیا فرمایا ہے؟

جواب : وہ اسے دوزخ سے بچانے کا سبب بن جائیں گی۔

سوال : جو اپنے مومن بھائی کی پسندیدہ چیز دے کر اُسے خوش کرے، رسولؐ خدا نے اس کا کیا ثواب بتایا ہے؟

جواب : ۱۔ خدا اس کے نامۂ اعمال میں ایک لاکھ نیکیاں لکھتا ہے۔ ۲۔ اسکی ایک لاکھ بُرائیاں مٹاتا ہے۔ ۳۔ اس کے ایک لاکھ درجات بلند کرتا ہے۔

سوال : سچی توبہ کرنے والے کی کونسی نشانیاں رسولؐ خدا نے بیان کی ہیں؟

جواب : (۱) حرام کاموں سے بچتا ہے۔ (۲) طلبِ علم میں حریص ہوگا۔

سوال : رسولؐ خدا نے احمق کی کونسی ۳ نشانیاں بیان کی ہیں؟

جواب : (۱) فرائضِ الٰہی میں سستی کرتا ہے۔ (۲) اللہ کے بندوں سے مذاق کرتا ہے۔ (۳) ذکرِ خدا کے علاوہ بکثرت گفتگو کرتا ہے۔

سوال : جو مرد یا عورت نماز میں سُستی کرے خدا اسے کتنی قسم کی سزائیں دے گا؟

جواب : رسولِؐ خدا فرماتے ہیں کہ خدا اسے ۱۸ قسم کی سزائیں دے گا۔

سوال : مومن کی دنیا میں کونسی تین خوشیاں رسولِؐ خدا نے قرار دی ہیں؟

جواب : (۱) مومن بھائیوں سے ملاقات کی خوشی (۲) روزہ کے افطار کی خوشی (۳) آخرِ شب میں نماز تہجّد کی خوشی۔



سوال : رسولؐ خدا نے کونسی چیزیں یاد کرنے سے مصیبتوں کے جھیلنے کو آسان بنایا ہے؟

جواب : (۱) موت کا دن۔ (۲) قبر سے نکلنے کا دن (۳) خدا کے حضور پیش ہونے کا دن۔

سوال : رسولؐ خدا نے اپنی اُمّت کے لوگوں کی کونسی ۳ اقسام بیان کی ہیں؟

جواب : (۱) جو ملائکہ کے مشابہہ ہیں ۔۔۔ اُن کی فکر تسبیح و تہلیل ہے۔

(۲) جو انبیاءؑ کے مشابہہ ہیں ۔۔۔۔ اُن کی فکر نماز، روزہ اور صدقہ ہے۔

جو جانوروں کے مشابہہ ہیں ۔۔۔۔ اُن کی فکر کھانا، پینا اور سونا ہے۔

سوال : رسولؐ خدا نے کعبہ کی طرف دیکھ کر کیا ارشاد فرمایا ؟

جواب : اے عظیم گھر! خوش آمدید، تیری حُرمت کتنی زیادہ ہے لیکن مومن کی حُرمت تیری حُرمت سے زیادہ ہے۔

سوال : رسولؐ خدا نے کونسی ۳ چیزوں کو حماقت کی نشانی قرار دیا ہے؟

جواب : (۱) زیادہ کھیل کود۔ (۲) فضول باتیں۔ (۳) بداخلاقی۔

سوال : دعا سے پہلے بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم پڑھنے کی تاکید کیوں کی گئی ہے؟

جواب : کیونکہ ایسی دعا پھر کبھی نامنظور نہیں ہوتی۔

سوال : بدقسمت فرد ایک روایت میں کسے قرار دیا گیا ہے؟

جواب : علم کی صحبت سے کنارہ کشی کرنے والا اور مالِ حرام کھانے والا۔

سوال : رسولؐ خدا کو اس دنیا کے کونسے ۳ کام پسند تھے؟

جواب : (۱) نماز جنازہ پڑھنا۔ (۲) علماء کے پاس بیٹھنا۔

(۳) مساجد کی طرف جانا۔

سوال : مولا علیؑ نے اپنے پیٹ میں حلال و پاکیزہ غذا داخل کرنے کا کیا فائدہ بیان کیا ہے؟

جواب : تمھاری زبان سے پاکیزہ باتیں نکلیں گی۔

## موضوعاتی احادیث

یاد کیجیے

- میرے نزدیک کسی مومن کی مدد کرنا ایک مہینے کے روزے رکھنے اور مسجد الحرام میں اعتکاف میں بیٹھنے سے زیادہ پسندیدہ ہے۔
- جس نے مومن کو اذیت دی اُس نے مجھے اذیت دی۔۔

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

- مومن کو پریشان نہ کرو ورنہ تمہاری نیکیاں درخت کی چھال کی طرح اُتار لی جائیں گی۔۔

امام علی علیہ السلام

- جو مومن اپنے مومن بھائی کے ساتھ نیکی کرے گا وہ گویا خود رسولِ پاکؐ کے ساتھ نیکی کرے گا۔۔
- خدا اُس وقت تک مومن کی مدد کرتا رہتا جب تک وہ اپنے مومن بھائی کی مدد کرتا رہتا ہے۔۔

امام جعفرِ صادق علیہ السلام



## مدرسة القائمؑ کی چند تصویری جھلکیاں

سینئر طالبات سالانہ امتحانات دیتے ہوئے۔۔



شعبۂ اطفال کے طلباء و طالبات ششماہی امتحانات دیتے ہوئے۔۔



مدرسہ میں منعقدہ یوم حسینؑ کی تصاویر



# CREATIVE STORY WRITING

پیارے دوستوں آج جو کہانی آپ کے پیشِ خدمت ہے وہ میرے دوست آریان کی ہے۔ اُس کی سب سے بُری عادت بہت تیز موٹر سائیکل چلانا ہے۔ موٹر سائیکل کی تیز رفتاری اُس پر ختم ہے۔ سگنل توڑنا، لوگوں کو ڈسٹرب کرتے ہوئے موٹر سائیکل چلانا اُس کی پرانی عادت ہے۔ اُسکی موٹر سائیکل میں موجود سائیلینسر بہت تیز آواز والا ہے۔ اور اُس پر سونے پر سہاگہ کہ وہ اتنی تیز ریس دیتا ہے کہ پوری گلی میں اسکی موٹر سائیکل کی شور کی صدائیں گونجتی ہیں۔ اسکی اِن حرکتوں سے تمام محلے والے پریشان ہیں۔ بعض دفعہ اسے پولیس والے بھی روکتے ہیں، جنہیں وہ پیسے دے کر بچ جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ نہ ہیلمٹ کا استعمال کرتا ہے اور نہ ہی کاغذات جیب میں رکھتا ہے۔ کچھ دنوں پہلے اسکی موٹر سائیکل تیز رفتاری کے باعث ایک گڑھے میں جا گری، جس کی وجہ سے اسکی ہڈّی ٹوٹ گئی۔ اب وہ انتہائی پریشان ہے کیونکہ ہاتھ کے کافی حصّہ پر پلستر بندھا ہوا ہے اور سر پر بھی چوٹ کی وجہ سے پٹی بندھی ہوئی ہے۔ اب وہ تیز رفتاری سے موٹر سائیکل چلانے سے توبہ کر چکا ہے اور سمجھ چکا ہے کہ دوسروں کو اذّیت دینا اور پریشان کرنا اچھی بات نہیں۔

## سوالات

۱۔ بتایئے ہندو نام مذہبِ جعفریہؑ میں رکھنا کیسا ہے؟ جیسا کہ آریان۔

۲۔ لوگوں کو شور کے ذریعے یا کسی اور حوالے سے ڈسٹرب کرنا کیسا ہے؟

۳۔ جب کسی شخص کے ہاتھ پر پلستر بندھا ہو تو وہ کیسے وضو یا غسل کرے گا؟

۴۔ کیا جن افراد کا خطرناک ایکسیڈنٹ ہو جاتا ہے تو کیا اُن پر نماز معاف ہوتی ہے؟

۵۔ اگر سَر پر پٹی بندھی ہو تو سَر کے مسح کا کیا طریقہ ہے؟

۶۔ کیا رشوت دینا درست ہے؟

۷۔ سگنل توڑنا کیسا عمل ہے؟

۸۔ کپڑوں یا جسم پر خون لگا ہو تو کیا ان کے ساتھ نماز ہو سکتی ہے؟

**ایسی کہانی جس میں اسلامی پیغامات ہوں، آپ بھی لکھئیے۔۔**



